اوم

# پرارتھنا

ہے سرب جگت پرکاشک۔ گیان سروپ آپ سب جگت کو دھارن کئے ہوئے ہیں۔ آپ سرشٹی کے اتپن کرتا سرب شکتیمان۔ نیائے کاری۔ امر گیان سروپ اور سروگیہ ہو۔ آپ ہی اپنے بھگتوں کو سب کلیشوں سے رہت کر کے سدیو سکھ دیتے ہو ہم الپگیہ آپکی ہی شرن گرتے ہیں۔

نیائے کاری دیالو پتا! جب ہم اپنے لئے ادھرموں کی اور درشٹی ڈالتے ہیں۔ تو کمپایمان بھے بھیت ہو کر بیاکل ہو جاتے ہیں۔

پرماتمن! ہم آپ کی شرن پکڑتے ہیں ہماری رکھشا کرو۔ اور اپنی گود میں بٹھا کر شانتی پردان کرو۔ شکتی شالی پربھو! پرشارتھ پردان کرو۔ تاکہ سدیو آپکی آگیا پر چلتے ہوئے ستّ ودّیا کے

آشرے رہتے ہوئے منفیاگیان سے چھوٹ کر
کیول آپ ہی کی شرن آپڑے ہیں۔

پرماتمن! اودیا روپی اندھکار سے چھڑا کر
ودیا روپی سورج کا تیج دکھلاؤ۔ کہ ہم سب سکھوں کے
ادھکاری ہوں اور آپ کے سروپ کو دیکھیں اور آپ
ہی کی راجدھانی کے سیوک رہیں۔

پران داتا پربھو! ہمیں شدھ متی دیجئے۔
اور ہمارے چنچل من کو درڑھ تا دیجئے تاکہ جو کشٹ ہم کو
ہو۔ اس سے بیاکل ہو کر آپ کے شدھ اور پوتر مارگ
سے نہ بچھڑ جاویں۔ اور ہم کیول آپ کی آگیا کا ہی پالن
کریں۔ اور ست مارگ کے پانتری ہوتے ہوئے ست
ہی کہیں اور ست ہی کا بیونہار کریں اور ست ہی میں
روگ ناشک سوامی! یہ دان دیجئے کہ سدا
آپ کی بھگتی میں شردھا پوروک لگے رہیں اور سب بھاؤ
تیاگ کر اودیا کو ناش کر کے ست مارگ پر چل کر آپ

کے اوپاسک رہیں ۔

انتریامی پربھو! پتا آپ کے ہمارا کون رکھشک ہے وپت کال میں کیول آپ ہی کا آسرا ہے ۔ ہمیں شانتی دان ارپن کیجئے ۔ اور سب سنکٹ نوارن کیجئے اور موہ جال اور بھرم جال سے چھڑا دیجئے ۔ اور اپنے چرنوں میں لیجئے ۔ اور شانتی پردان کیجئے ۔ پربھو ہماری یہ پرارتھنا سویکار کیجئے ۔ سویکار کیجئے ۔

اوم شانتی ۔ شانتی ۔ شانتی

# بھجن بھیروی تال یکمتت

(۱) پریم امرت رس پی اے من تو
پریم امرت رس پی

(۲) اس اوت بھٹک بھٹک کر
مت بن اپ لیش کا بھاگی

(۳) وشیوں میں آنند کہاں سے
ڈھونڈے مُوڑ متی

(۴) پران ناتھ سے بے مُکھ بنا تو
وپت انیک سہی

(۵) جو سُکھ چاہے تو ایشور سے
لگن لگا سچّی

(۶) جگت پتا کے نام بنا
یہ جیون شُشک ندی

(۷) رتی پریم ایش پریہ سے کر
ہو دے پُن گتی

من تو پریم امرت رس پی

# سندھیا منتر منظوم

مع

اصل منتروں کے

مولفہ

شیریمان منشی کیول کشن صاحب تخلص عُرف منصف پنشنر

پردہان آریہ سماج گوجرانوالہ

حسبِ فرمایش

لالہ وزیر چند ایڈیٹر آریہ مسافر میگزین جلندھر شہر

سنہ ۱۹۰۸ء

ستیہ دھرم پرچارک پریس جلندھر شہر میں مہاشہ منشی رام

پروپرائیٹر کے اہتمام سے چھپی

بار اول ـــ ۱۱۰۰     قیمت فی جلد ۱/

# سمرپن

میں وی شردھا اور پریم کیساتھ

اِس نظم کو دھرم ویر پنڈت

لیکھرام جی کی یادگار میں سمرپن

کرتا ہوں

(کیول کشن)

اوم

# سندھیا مترجم منظوم

مع

## اصل منتروں کے

### سبب تالیف نظم ہذا

پہلے بھگتی بھاو سے جگدیش کا کرتا ہوں میں بیان
(خلوص عقیدت) (الک کی نو فات)

بعد اس کے کرتا ہوں منشاء دل کا میں بیان

نظم سندھیا کی میرے ایک دوست کو خواہش ہوئی

مجھ پہ اس کے واسطے پرزور فرمائش ہوئی

گو کہ تھا یہ کام مشکل اُن کی فرمائش مگر

دی تھی دِل کو میرے آماد گی اِس کام پر

اِس طرف اِس شوق نے دل میں میرے گھر کر لیا

اُس طرف سے دوستوں نے بھی مجھے زور دیا

ہو کے تب مجبور کی جگدیش سے یہ التجا

(برابر تو)

اُنکی کرپا سے میرے دل کا بر آوے مُدعا

پھر وہیں آرمبھ میں نے اِسکے لکھنے کا کیا

(شروع)

ایشوری بھگت کا دِل میں آشرا ا پنے لیا

(سہارا)

کر دیا آسانی سے جگدیش نے انجام کام

چار دن میں ہو گئی یہ نظم سنہیا کی تمام

کیوں نہ دوں جگدیش کا میں جان و دل سے دھنواد

(شکریہ)

جس نے ایسی جلد مجھکو دی میرے من کی مراد

اب یہ نسخہ کرتا ہوں احباب کے پیش نظر

گر پسند آیا تو مجھ کو فخر ہوگا عمر بھر

عرف بس خاموش ہو اب زیادہ گوئی ہے فضول

ہاں دعا یہ مانگ خاص و عام کو ہووے قبول

---

اوم

# آغاز سندھیا

## آچمن کا منتر

ओं शन्नोदेवीरभीष्टय आपो
भवन्तु पीतये । शंयोरभिस्र
वन्तु नः ॥ यजु०

## اوم کی تعریف

یہ مُقدّس اوم ہے پرماتما کا خاص نام
برکتیں اس میں بھری پرماتما کی ہیں تمام

اِسکے تینوں حرف سے ہیں سینکڑوں معنی عیاں

ویسے ہر پہلو سے ہیں پرماتما کا جو نشاں

اِس لئے پہلے اِسے سب لکھتے ہیں تحریریں

کرتے اوچارن ہیں اول اسکا ہر تقریر میں

(بیان کرنا یعنی ہر تقریر میں اول)

بس اِسی دستور سے یہاں پر بھی آیا ہے اوم

ساتھ اپنے برکتیں سب کے لئے لایا ہے اوم

---

## منتر کے ارتھ

---

سب جگت کا جو ہے پرکاشک وہی پرکاش روپ

(روشن کرنے والا، روشن اور ظاہر)

ذرہ ذرہ میں ہے ویاپک سبکا رکشک ہے انوپ

(محیط کُل، حفاظت کرنیوالا، بے نظیر)

اِشٹ سُکھ کی پراپتی ہو ایسی وہ کرپا کرے

حسب خواہش آرام حصول

چاروں جانب سے سدا آنند کی برشا کرے

یعنی سرور

## اندریہ سپرش

ओं वाक् वाक् । ओं प्राणः प्राणः । ओं चक्षुः चक्षुः । ओं श्रोत्रम् श्रोत्रम् । ओं नाभिः । ओं हृदयम् । ओं कण्ठः ओं शिरः ओं बाहुभ्यां यशो बलम् ओं करतलकरपृष्ठे ॥

## ارتھ

اے دیاے واک چکشو کنٹھ سر دیہ ناک کان

رحم ،، اسامرتی زبان ،، آنکھ یعنی چشم ،، حلق ،، ضمیر دیا جن ،،

دونوں بازو ہاتھ کا رو پشت اور پانچوں برات

حواس خمسہ

طاقتیں جتنی ہیں اُن کو شُدھ خود ہی دیجیے

نیک کاموں میں توانا ہوں یہ کرپا کیجیے

## مارجن منتر

ॐ भूः पुनातु शिरसि ॥

## ارتھ

آپ ہیں پرانوں سے پیارے آپسے ہے پرارتھنا

پاک رکھیئے سر کو میرے ہر طرح پرماتما

جس سے ہوویں شُدھ سب سنکلپ میری ہر گھڑی

پاک ارادہ ۱۲

رکھّے مجھ کو سب دُکھوں سے آپکی کرپا بری

ओं भुवः पुनातु नेत्रयोः

ارتھ

آپ اپنے بھگتوں کو رکھتے ہو سکھی ہیں سدا

رکھئے پاکیزہ میری آنکھوں کو ہر صبح و مسا

نیکیاں ہوں راتدن چاروں طرف پیش نظر

ہو میری آنکھوں سے ہر دم بد نظارا دور تر

ओं स्वः पुनातु कण्ठे ।

آپ ہی کے ہے نیم سے ٹھیک یہ جسمی نظام

اصول وضوابط ۱۲

پاک میرے کنٹھ کو رکھئے سدا ہر صبح شام
حلق

جس سے پریہ واک کا نشدن میں اوچّار کروں
پیارا کلام ۱۲ رات دن ۱۲ بولن ۱۲

جھوٹھ سے رکھ کر علیحدہ ستیہ ہی ورنن کروں
بیان ۱۲

ओं महः पुनातु हृदये ।

ارتھ

آپ ہی ہیں پوجیہ سب کے اس جگت میں مہان
اور
بڑا ۱۲
قابل پرستش

پاک رکھئے میرا ہردیہ ہو کے مجھ پر مہربان

کیونکہ درشن آپ کا اسمیں ہی ہوتا ہے سدا

جس کے ذریعہ ملتا ہے آنند سب کو موکش کا

ओं जनः पुनातु नाभ्याम् ।

ارتھ

جتنے ہیں برہمانڈ سبکو آپ ہی نے ہے رچا

کراتِ کائنات ۱۲

رکھیئے پاکیزہ میری نابھی کو اے پرماتما!

کُنڈ امرت کا بناؤ اپنی کرپا سے اِسے

چشمۂ زندگی

طاقتیں پوری دلاؤ اپنی کرپا سے اِسے

ओं तपः पुनातु पादयोः

ارتھ

آپ ہو وگیان مے وِشٹوں کو دیجو وند ہو

نفس کشی و تپ سے پُر اعلیٰ درجہ کے کامل

ویدمارگ پر چلاؤ ہر وقت میرے پاؤں کو

یعنی اب ہم سب طرح سے نیک ستے پر چلیں

جتنے ہیں دُکھ درد سارے پڑ اُدر سے اُٹھیں

ओं सत्यं पुनातु पुनश्शिरसि ॥

ارتھ

آپ اوناشی ہیں سے کر آپ ہی کا آسرا

پھر دوبارہ سر کی شُدھی آپ سے ہوں مانگتا

جس سے ہر دم ہر گھڑی ہوں نیک میرے سب خیال

جو کریں ہر اِک بُرائی کو ہمیشہ پائمال

ओं खं ब्रह्म पुनातु सर्वत्र ॥

شُنّ آکاش آپ دیاپک سارے ہیں سنسار میں

خلا یعنے آسمان (۱) اندر باہر محیط (۱) کائنات

ہر طرح سے پاک رکھئے ہمکو ہر دوار میں

کاروبار (۲)

## پرانایام کا منتر

ओं भूः। ओं भुवः। ओं स्वः।

ओं महः। ओं जनः। ओं तपः।

ओं सत्यम्॥

### ارتھ

بھُوہ ۔

آپ ہیں اے اوم بھگتوں کو پیارے پران سے

موکش سکھ ملتا ہے کیول آپ ہی کی گیان سے

فاعلن ۱۲

(۲) بھُووہ

اپنے بھگتوں کے لئے اے اوم سکھ داتا ہیں آپ ۔

سبکو دھارن کر رہے بکے پتا ماتا ہیں آپ

سبہنا لنا (۱)

(۳) سوہا

سب جگت کے ٹھہرنے کا آپ ہی استھان ہیں

گھٹ گھٹ اندر دیاپک میں اور پران بھی پران ہیں

(۴) مہا

سب بڑوں سے بھی بڑے ہیں سب جگت میں آپ ہی

ہر شے کو پوجنے کے یوگیہ بس ہیں آپ ہی

(۵) جنہ

آپ نے اے اوم یہ سنسار سارا ہے رچا

آپکی مہما کا گاین سب جگت ہے گا رہا

(۶) تپہ

ہے فقط بس گیان اور پرکاش ہی روپ آپکا

آپ دیتے ونڈ ہو دشٹوں کو اُن کے پاپ کا
سزا بدعملوں کو

(۷) ستیم

آپ اوناشی سدا سے ایک رس ہیں اور امر
لازوال ہمیشہ ایک حالت میں رہنے والا

کال کا ہوتا نہیں ہے آپ پر مطلق اثر
زمانہ یا وقت

پرارتھنا

آپ کا اے اوم من میں دھیان ہم ہر دم کریں

من کی یکسوئی سے حاصل ٹھیک ہم شم دم کریں

ओं ऋतञ्चसत्यञ्चाभीद्धात्तप

सोऽध्यजायत ततो रात्र्यजायत

ततः समुद्रोऽअर्णवः ।१।

समुद्रादर्णवादधि सम्बत्सरो

अजायत । अहोरात्राणि विद

धद्विश्वस्य मिषतो वशी ।२।

सूर्य्याचन्द्रमसौधाता यथापू

र्वमकल्पयत् । दिवञ्च पृथि-

वीञ्चान्तरिक्षमथो स्वः ।३।

## ارتھ

آپ ہی نے وشوسوامی پہلی سرشٹی کے سمان
مانند مالک کل آفرینش

گیان مے سامرتھ سے سب کچھ کیا پرکاشمان
جلوہ نما ہمہ تن علم طاقت

وید میں بھنڈار جو ودیاؤں کے گنتی میں چار
ذخیرہ

آپ ہی کے گیان سے وہ سب ہوئے ہیں آشکار

۵۱

پرلے کی تاریکی کو کہتے ہیں جو لیل العظیم

---

۵۱ لیل العظیم ہنا ... کا ترجمہ ہے یہ اُس زمانہ کو کہتے ہیں جبکہ عناصر وہ جو غیر محسوس حالت میں رہتے ہیں اُس کا دوسرا نام پرلے بھی ہے ÷

اُس ہیں یہہ پرکرتی شکل سوکشم ہیں تھی مقیم
ست۔ رج۔ تم تینوں گن پرکرتی سے ظاہر ہوئے
جل کے پرمانو سمندر روپ آکاشی بنے

(۱) ذرات کائنات کی لطیف تر غیر محسوس حالت کو پرکرتی کہتے ہیں اسکے تین گن ہیں ست۔ رج۔ تم جنکی تعریف نمبر (۲-۳-۴) پر ہے
(۲) لطیف تر جو مطلق محسوس نہ ہو سکے۔
(۳) روشنی اور عروج جیسے اگنی جو ہمہ تن روشنی ہے اور اوپر ہی کو جاتی ہے۔
(۴) رج کہتے ہیں درمیانی حالت کو یعنی نہ روشن اور نہ تاریک جیسے ہوا اور پانی جو روشنی اور تاریکی دونوں کو قبول کرتے ہیں۔
(۵) تم تاریکی کو کہتے ہیں جیسے پرتھوی یعنی ذرات ارضی جو روشنی پر پردا ڈالدیتے ہیں یعنی چھپا لیتے ہیں۔
(۶) خلا یعنی آسمان ہیں جو پانی کے پرمانوؤں یعنی ذروں کا ذخیرہ رہتا ہے اُسکو اکاشی سمندر کہتے ہیں۔

رات دن اور ماہ و سمت اُسکے حصہ پل گھڑی

سب نے پکڑی آپکی سامرتھہ سے صورت گری

چاند سورج - آگ وایو اور سمندر پیر تھی

پیش و پس ترتیب سے ان سب کی پیدائش ہوئی

غرض سب کچھہ آپکی تحریک سے پیدا ہوا

آپ دھارن سبکو کرکے وش میں رکھتے ہیں سدا
سنبھال کر

جیووں نے بھی جنم پایا اپنے کرموں کے سبب

پاتے ہیں اعمال سے قالب بُرے اچھے یہ سب

اس سے یہ لازم ہوا ہم پاپ کرموں سے بچیں

تاریں دیکھ سے الگ آنند کی بھاگی بنیں

## منسا پرکرما

پہلے پورب کی طرف یا جدھر اپنا منہ ہو

प्राची दिगग्निरधिपतिरसितो
रक्षितादित्या इषवः। तेभ्यो न-
मोऽधिपतिभ्यो नमो रक्षितृभ्यो
नम इषुभ्यो नम एभ्यो अस्तु।
योऽस्मान् द्वेष्टि यं वयं द्विष्म
स्तं वो जम्भे दध्मः॥

ارتھ

اگنی ہے پہلی دِشا کا جو ہی پرماتما

پاتے ہیں رکشا کو اُس سے بھگت جن و مہاتما

حفاظت

گیان اور پرکاش ہی رکھتا ہے اپنا وہ سروپ

بندھنوں سے ہے رہت وہ ایک لاثانی اُنوپ

الگ

بندش

بان ہیں اُسکے یہ سب سورج کی کرنیں بشیار

تیر و بغیرہ الہ حفاظت سے مراد ہے

رکشا کے کرنے کا یہ دیتی ہیں سب انجام کار

ہے نمسکار اُسکو اور اُسکے گُنوں کو بار بار

بعد اُس کے پرارتھنا کرتا ہوں یہ با انکسار

التماس

جو بشر رکھتے ہیں ہم سے دویش اس سنسار میں

خصومت و نفرت

خواہ ہمکو دویش ہے اُنسے کسی ویوہار میں

خصومت و نفرت

کاروبار

اس برائی کو ہماری ناش کرپا سے کریں

تا ہے آپس میں پریتی کھوئے کرموں سے بچیں

# دوسری دکشن دشا

منتر

दक्षिरणा दिगि न्द्रोऽधिपतिस्ति

रश्चिराजी रक्षिता पितरइषवः

अग्रे पूर्ववत् ॥

ارتھ

داہنی جانب کا بھی وہ ہی پتی ہے اندر نام

کرتا ہے نہ ہیلے جانداروں سے جو کرشٹ بدہم

حفاظت

گیانی ہیں جو لوگ وہ باتوں کی انکی ہیں سماں

کرتے ہیں رکشا سدا ہو کرکے من سے مہربان

ہے نمسکار اُسکو اور اُسکے گنوں کو بار بار

بعد اُس کے پرارتھنا کرتا ہوں یہہ باانکسار

جو شترو رکھتے ہیں ہم سے دویش اِس سنسار میں

دشمنی خصومت نفرت

خواہ ہم کو دویش ہے اُن سے کسی ویوہار میں

اِس بُرائی کو ہماری ناش کرپا سے کریں

تا رہے آپس میں پریتی کھوٹے کرموں سے بچیں

प्रतीचीदिग्वरुणोऽधिपतिः

पृदाकूरक्षितान्नमिषवः ।

अग्रे पूर्ववत् ॥

ارتھ

تیسری پشچم دِشا کا سوامی سب سے برتر ہیں

(الگ)

جسکی اُتمتا ہی کی اُپمان کہیں ملتی نہیں

(نظیر) (گی ، برتری)

پتر آدی اتر دیوتاؤں سے کرے رکشا سدا

سایہ وغیرہ

ان آدی چیز ہیں سب بان جسکے بر ملا

غلہ وغیرہ خوردنی اشیاء ۱۲

ہے نمسکار اُسکو اور اُسکے گنوں کو بار بار

بعد اُس کے پرارتھنا کرتا ہوں یہ با انکسار :-

جو بشر رکھتے ہیں ہمسے دویش اِس سنسار میں

خصومت و نفرت

خواہ ہم کو دویش ہے اُن سے کسی ودھا میں

اِس برائی کو ہماری ناش کرپا سے کریں

تا رہے آپس میں پریتی چھوٹے بڑوں کے بیچ

محبت و پیار

# بائیں طرف

## اصل منتر

उदीचीदिक् सो मोधिपतिः

स्वजोरक्षिताशनिरिषवः।

अग्रे पूर्ववत् ॥

## ارتھ

جانبِ چپ کا وہی سوامی ہے رکھا سوم نام

شانت آدی شبھ گنوں سے سکھ وہ دیتا ہے مدام

بجلی آدی اپنے بانوں سے وہ رکشا کرتا ہے

دیتا ہے آنند وہ اور سکھہ کی برشا کرتا ہے

یعنی سرور

ہے نمسکار اُسکو اور اُس کے گُنوں کو بار بار

بعد اُس کے پرارتھنا کرتا ہوں یہہ یا انکسار

جو لنشہ رکھتے ہیں ہم سے دویش اِس سنسار میں

خواہ ہم کو دویش ہے اُن سے کسی ودِہار میں

اِس بُرائی کو ہماری ناش کر یا سے کریں

تا رہے اِسمیں پریتی کھوٹے کرموں سے بچیں

## نیچے کی دشا

### اصل منتر

ध्रुवा दिग्विष्णुरधिपतिः

कल्माषग्रीवो रक्षिता

वीरुध इषवः ।

अग्रे पूर्ववत् ॥

### ارتھ

جانبِ بائیں بھی وہ وشنو ہی ہے سبکا پتی

اُسکی ویاپکتا سے خالی شے نہیں ہے کوئی بھی

ہیں درخت آدمی یہ جتنے اُسکے ہیں یہ بان •

جسنے رکشا کرتا ہے وہ ہر گھڑی ہر روز و شب •

ہے نمسکار اُسکو اور اُس کے گنوں کو بار بار

بعد اُسکے پرارتھنا کرتا ہوں یہ با انکسار :-

جو بشر رکھتے ہیں ہم سے دویش اِس سنسار میں

خواہ ہم کو دویش ہے اُن سے کسی ودہار میں

اِس بُرائی کو ہماری ناش کرپا سے کریں

تار ہے آپسیں پریتی کھوٹے کرموں سے پھریں

## اوپر کی دِشا

### اصل منتر

ऊर्ध्वा दिग् वृहस्पतिर

धिपतिः श्वित्रोरक्षिता

वर्षमिषवः।

अग्रे पूर्ववत्॥

ارتھ

جانبِ بالا کا ہے وہ ہی پتی سب سے مہان
(بزرگ اور بڑا)

بانی کا سوامی ہے جو ہے سب جگہہ پرکاشمان
(گویائی) (مالک) (جلوہ گر)

بارشِ باراں کے قطرہ بان ہیں اس کے تمام
(تیر وغیرہ آلہ حفاظت)

اُنسے وہ رکشا ہے کرتا رات دن اور صبح شام
(حفاظت)

ہے نمسکار اسکو اور اس کے گنوں کو بار بار

بعد اُس کے پرارتھنا کرتا ہوں یہہ با انکسار :-

جو بشر رکھتے ہیں ہم سے دویش اِس سنسار ہیں

خواہ ہمکو دویش ہے اُنسے کسی وِچار ہیں

اِس بُرائی کو ہماری ناش کرپا سے کریں

تا رہے آپسمیں پریتی کھوٹے کرموں سے بچیں

---

## اوپستھان کے منتر

---

ओं उद्वयन्तमसस्परि स्वः

पश्यन्त उत्तरं देवं देवत्रा

सूर्य्यमगन्म ज्योतिरुत्तमम् ॥

# ارتھ

اے ہر اک وستو میں ویاپک ہر جگہ پر کا شمان
اندر باہر محیط ۱۲ جلوہ گر ۱۲

جو چراچر ہے جگت اُسکی ہیں تم شچہ آپ جان
متحرک اور ساکن ۱۲

جو منور ہیں اُنھوں نے آپ سے پایا ہے نور

آپ ہیں وہ ذات روشن ہے اندھیرا دور دور

آپ ہیں اُتم سبھوں سے ایکرس اور لا زوال
افضل ۱۲ ہمیشہ یکساں حالت ۱۲

آپکے نزدیک تک آنے نہیں پاتا ہے کال
زمانہ ۱۲

شرن ہیں ہم آپکی کرپا درشٹی کیجئے
آپکی پناہ لی ہے ۱۲ نظر مہربانی

اپنی رکشا کے احاطہ میں ہمیں اب لیجئے
حفاظت

ओं उदु त्यं जातवेदसं देवं वहन्ति केतवः। दृशे विश्वाय सूर्य्यम्॥ १२॥

## ارتھ

ویدوں کا ظاہر کنندہ وشو اوتپادک ہے جو
کائنات کا پیدا کنندہ

خود بھی ہے پرکاش روپ اور پرکاسک ہے جو
ہمہ تن نور

وشو کی رچنا کے گن اور وید کی شرتیاں
کائنات آرائش ضوابط ویدوں کے منتر

کر رہی ہیں ہر جگہ پر جسکی مہماں کو عیاں
عظمت

وشو ودیا پراپتی کو اسکا ہم کرتے ہیں دھیان
ذرہ ذرہ میں پرمیشور کی موجودگی کا عین الیقین ۱۲

وہ کرے کرپا درشٹی ہو کے ہم پہ مہربان
نظرِ مہربانی

चित्रं देवानामुदगादनीकं
चक्षुर्मित्रस्य वरुणस्या
ग्नेः॥ आप्रा द्यावापृथिवी
अन्तरिक्षं सूर्य आत्मा
जगतस्तस्थुषश्च स्वाहा।
॥३॥

ارتھ

روپ انوپ جس کا ہے جو چین او چر کی ہے جان
شکلِ عجیب ذی حقیقت غیر ذی حقیقت

جو ہے ودوانوں کے ہردے میں سدا پرکاشمان
عالم فاضل دل باطن جلوہ گر

پرتھوی آکاش آدمی جس نے ہیں یہ سب رچے

چاند سورج لوک سارے جس نے سب پیدا کئے

دُکھوں کے جو دور کرنے کو بڑا بھاری ہے بل

دھارن اور رکھشن کے جس کے ہیں نیم سارا اٹل

رچ کے ہر برہمانڈ کو جو خود ہے دھارن کر رہا

وہ ہمارے ہر دلوں میں ہووے پرکاشت سدا

त च्चक्षुर्देवहितं पुरस्ता

च्छुक्रमुच्चरत ॥ पश्येम श

रदः शतं जीवेम शरदः शतं ॥

शतं शृणुयाम शरदः

शतं प्रब्रवाम शरदः शत

मदीनाः स्याम शरदः श

तं भूयश्च शरदः शतात्

॥ ६ ॥

ارتھ

---

سب جگت جسنے رچا جو شدھ ہے گیان روپ
(خالص — ہمہ تن علم)

دہارمک پرشوں کا جو ہتکاری ہے سب سے انوپ
(نیک و خیر خواہ — بے نظیر)

پہلے تھا اور اب بھی ہے قایم رہیگا جو مدام

جسکی نگرانی کے اندر رہتی ہے خلقت تمام

سو برس ہم اسکو دیکھیں زیست پاویں سو برس

ہم سنیں اپدیش اسکا او سناویں سو برس

اس سے زیادہ بھی جیئں دیکھیں سناویں اور سنیں

دنیا سے دور رہکر مستعد ہر دم رہیں

عاجزی و محتاجی

## گرو منتر

ओ३म् भूर्भुवः स्वः तत्सवि

(۱) اوم کی تعریف شروع آچمن منتر کے ساتھہ کردی گئی ہے -

(۲ - ۳ - ۴) یہہ تینوں دیاہرتی ہیں منجملہ سات دیاہرتیوں کے

چنانچہ ان کے ارتھہ پرانایام کے منتر کے موقعہ پر دیگر دیاہرتیوں کے

ارتھہ کے ساتھہ لکھدی گئی ہیں ناظرین وہاں دیکھہ لیویں ٭ ۱۴

तुवरेएयं भर्गो देवस्य धीमहि ॥ धियोयोनः प्रचोदयात् ॥

## ارتھ

جو جگت رچتا ہے اور اُتپتی کا ودیا ہے دان
جو کائنات کو پیدا کرتا ہے ۱۲ جاہ و جلال ۱۲

یوگیہ ہے جو گرہن کرنے کے نہایت گیانوان
لائق ۱۲ حصول ۱۲

شُدھ ہے وگیان سے ہی جسکا پرکاش ہے وہ
خالص ظاہر کنندہ پیدا کنندہ ۱۲ ہمہ تن علم ۱۲

سب سکھوں کا داتا ہے اگیان کا ناشک ہے وہ
نابود کرنیوالا ۱۲ جہل ۱۲

اُسکی بھگتی کو ہم اپنے ہردے میں دھارن کریں
باطن و ضمیر ۱۲

پریم سے اُس کے گنوں کا راندن گاین کریں

آشرا ہم اُس کا لیویں اُس سے یہ بنتی کریں

کرم شبھ کرنے کی توفیقیں عنایت ہو ہمیں

بُدھی ہو وے تیبر اہی گند ھیتا دور ہو

ہردیہ اپنا روشنی سے گیان کی پُر نور ہو

---

# سمرپن

---

ست چت آنند ہیں آپ ہے پرماتمن

آپکو اپنا ہیں سب شبھ کرم تن من او دھن

دھرم ارتھ اور کام ہو ویں سدا ہمکو سبھی سب

موکش کا بھاگی بھی ہمکو کیجیے کرپا سے اب

(دو جہاں حاصل دلپذیر — اختیار کرنے کے لائق ہوں ۱۲ — نجات ۱۲ حصہ دار ۱۲)

## نمسکار کا منتر

नमः शम्भवाय च मयो

भवाय च नमः शंकराय

च मयस्कराय च नमः शि

वाय च शिवतराय च ॥

### ارتھ

ہے جگت سوامی پتا ہیں آپ منگل سے الوپ سکھ دینے والے

(سکھ و شادمانی)

ہر طرح کلیان کرنا گت داتا سکھ سروپ
بہتری

آپ کا سمرن کروں ہیں دین ہو کر بار بار
یاد ۱۲ عاجز ۱۲

ہے نمسکار آپکو میرا برابر بار بار

## خاتمہ

آپکی کرپا سے بھگون اسنے پایا اختتام
لئے صاحب شوکت پرمیشور

شکریہ کرتا ہے کیول دل سے باعجز تمام

آگے بھی کرپا درشٹی آپکی ہووے مدام

جس سے یہ منظوم گتبہ ہو پسند خاص و عام

اوم

# التماس ضروری

میری لگاتار درخواستوں پر بزرگوار شریمان منشی کیول کشن جی پردہان آریہ سماج گوجرانوالہ نے یہہ نظم تیار کی ہے جس کے لئے میں ان کا تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں۔ اب منشی صاحب موصوف آریہ لپو سے کو منظوم کرنے میں مشغول ہیں جو کہ تیار ہونے پر جلد شائع کیجائیگی۔ امید کہ آریہ پبلک میں منشی صاحب کے منوہر بھجنوں کی طرح ان نظموں کی بھی خاطر خواہ قدردانی ہو گی۔

**ویدک دھرم کا سیوک**

وزیر چند ایڈیٹر آریہ مسافر میگزین جالندھر شہر

# آریہ مسافر میگزین

## بیادگار دہرم ویر پنڈت لیکھرام جی

یہہ رسالہ پنجاب شرومنی آریہ پرتی ندہی سبھا پنجاب سے ساڑھے تین سال
سے کامیابی کے ساتھ نکل رہا ہے - ویدک دہرم کے عالمگیر اصولوں کی فلسفانہ
و محققانہ طریق پر تائید کرنا اور دُنیا کے مت متانتروں کی بلا رو رعایت
اصلیت ظاہر کرنا اس کا خاص مقصد ہے۔ تحقیقی اور علمی مضامین
بھی وقتاً فوقتاً اسمیں نکلتے رہتے ہیں - پہلے اسکی ضخامت ۴۸
صفحوں کی تھی - شروع سال چہارم (اکتوبر سنہ ۱۹۰۲ء) سے ۶۴ صفحہ
کردیگئی ہے لیکن قیمت میں کوئی اضافہ نہیں کیا گیا -
قیمت بدستور دو روپیہ (عہ) سالانہ معہ محصولڈاک ہے مگر پیشگی

ویدک دہرم کا سیوک

منیجر

اوم

# نتیہ کرم گٹکا

مصنفہ

لالہ جیونداس پنشنر لاہور

سنہ ۱۹۰۲ع

مفید عام پریس لاہور میں چھپا

کاپی رایٹ محفوظ

اوم

# نتیہ کرم گٹکا

جسمیں

سوامی دیانند سرسوتی جی کرت پستکوں کے

انوسار

پانچوں مہایگیوں کی سمپورن ودھی

اور تقریباً

اُن کے سب منتروں کے پدچھید شبدارتھ اور

انوے

الگ الگ لکھے گئے ہیں

مرتبہ

لالہ جیونداس پنشنر لاہور

سنہ ۱۹۰۲ء

مطبع مفید عام لاہور میں چھپا

دو ہزار کاپی۔ چھٹی بار۔ قیمت ۲ر فی کاپی

# نویدن

۱- اب کی بار یہ پُستک نئے رنگ اور روپ میں آکے یہ پُرشوں کے سنمکھ ہوتی ہے۔ اس کی خوبی سنکشیپ ہانر اس کے سرورق سے ظاہر ہوگی ؞

۲- اس کا ایک انوکھاپن یہ ہے کہ برہم یگیہ کے آد میں ایک ایسا وید منتر دیا گیا ہے جس سے دو کال کی سندھیا سپشٹ سِدھ ہوتی ہے ؞

۳- لکھائی چھپائی اور کاغذ کی صفائی تتھا بھاشا کی شُدھی کی طرف اچے وشیش دھیان دیا گیا ہے ؞

۴- منتروں کے شبدوں کا پدچھید شبد ارتھ سے بالکل علیحدہ ایسے طور پر لکھا گیا ہے کہ منتروں کے پڑھنے میں کسی پرکار کی رُکاوٹ نہیں ہوگی ؞

یکم جولائی سنہ ۱۹۰۲ء جیونداس پنشنر لاہور

# نتیہ کرم گٹکا

## بھومکا

۱- اس پُستک میں نتیہ کرم ودھی روپ پانچ مہایگیوں کا ودھان ہے جن کے نام یہ ہیں (۱) برہم یگیہ (۲) دیو یگیہ (۳) پتری یگیہ (۴) بھوت یگیہ (۵) نری یگیہ +

۲- پرتیک کرم کو چت لگا کر ودھی پُوروک کرنے سے ارتھ اور پرمارتھ دونوں سِدّھ ہوتے ہیں ارتھات شریر کی آروگیتا ہو کر سُکھ پُوروک ویوہارکاریوں کی سِدّھی تتھا گیان کی وردھی ہونے سے آتم بل بڑھتا ہے جو منشیہ جنم کے چتشٹیہ پھل روپ دھرم ارتھ کام اور موکش کی پراپتی کا مکھیہ سادھن ہے +

۳- ایشور کی آگیا کا پالن کرنا دھرم ہے دھرم سے کمایا ہوا دھن ارتھ دھرم اور ارتھ سے کامنا ارتھات منورتھ کا سِدّھ ہونا کام اور سب دُکھوں سے چھوٹ کر پرمانند کی پراپتی کا نام موکش ہے +

# پرتھم برہم یگیہ

## بھومکا

۱- برہم یگیہ کا دوسرا نام سندھیا ہے سم اور دھیئی ان دو شبدوں کے جوڑنے اور اُن کے انت میں آپرتیہ لگانے سے سندھیا شبد بنتا ہے۔ سم کا ارتھ بھلی بھانتی" اور دھیئی کا دُھیان کرنا ہے اور آپرتیہ سپتمی کا چنیہ ہونے سے یہاں "میں" ارتھ میں آیا ہے ارتھات بھلی بھانتی دھیان کیا جائے جس میں یہ سندھیا کا شبدارتھ ہے۔ اب یہ پرشن اُتپن ہوتا ہے کہ دھیان کس کا اور کس کال میں اور کس بانی دوارا کیا جائے اور بھلی بھانتی دھیان کرنے سے کیا مراد ہے۔ اس کا اُتر یہ ہے کہ ایشور پرماتما جو سب سے اُتم پدارتھ ہے اُس کا ہی دھیان کرنا اُچت ہے اور ایشور کی بانی جو وید ہے اُس کے منتروں دوارا دھیان

کرنا بھلی بھانتی دھیان کرنا کہلاتا ہے۔ اب رہی یہ بات
کہ کس کال میں سندھیا کی جائے اُس کا اُتر یہ ہے کہ رات
اور دن کی جو پراتہ اور سائنکال دو سندھیاں ہوتی ہیں
ان ہی دو سندھیوں میں سندھیا کرنی چاہئیے اور وید ول
میں بھی ان ہی دو کالوں میں سندھیا کرنی لکھی ہے دیکھو

اومِ اُپ تُوا اگنے دِوے دِوے
پرماتما سمیپ آپکی گیان داتا دِن دِن

دوشا وستر دھیا وَیَم نمو بھرنت
سائم پراتہ من بُدّھی سے ہم نِنے سے بھرپور

(سام وید ادھیائے اکھنڈ ۲ منتر ۴)

اتھرتھ۔ ہے گیان داتا پرماتما ایسا دِرڑھ گیان اور
شردھا بھگتی پردان کر کہ ہم لوگ پرتی دِن سائم اور پراتہ
وِنے پُوروک من بُدّھی سے آپکی اُپاسنا کیا کریں ٭

۲۔ پراتہ کال کی سندھیا کا سمے کم سے کم دو گھڑی رات
رہے سے سُوریہ اُدے تک اور سائنکال کا سُوریہ است سے

تاروں کے درشن پرینت ہے۔ سندھیو پاسن میں کم سے
کم ایک گھنٹہ لگانا چاہئے کیونکہ منتروں کے ارتھ پر وچار
کر کے سندھیا کرنے میں گھنٹہ سے بھی ادھک سمے لگتا ہے

۳۔ سندھیا منتروں میں جو ایشور کے گُن اور ایشور کی
سرشٹی کے ستیہ نیم ورنن ہوئے ہیں اُن پر وشیش ورشٹی
دینے سے ایشور کی اپر مپار مہما اور بڑائی انبھو ہو کر ہماری
بھگتی اور شردھا اُسمیں بڑھتی اور درڑھ ہوتی ہے اور
ایشور کی اننت شکتی اور سروگیتا کا نشچے ہو کر ابھیمان
دور ہوتا ہے ✤

۴۔ اِن منتروں میں جو پرارتھنائیں کی گئی ہیں اُن سے
ہم کو یہ شکشا ملتی ہے کہ جن جن اُتم پدارتھوں کی اِن میں
یاچنا کی گئی ہے سدا اُن ہی یا اُن جیسے اُتم پدارتھوں
کے لئے ہی ہم پرارتھنا کیا کریں انیہ کے لئے نہیں ✤

۵۔ معلوم رہے کہ پرارتھنا وہی پھلدایک ہوا کرتی ہے
جو سچی ہو اور سچی تب سمجھی جاتی ہے کہ جن پدارتھوں کے لئے

پرارتھنا کی جائے اُن کی پراپتی کے لئے پورا پورا یتن بھی کیا جائے یا کیا گیا ہو۔

۶۔ آچمن منتر میں جو یہ پرارتھنا ہے کہ ہے ایشور! ہم آپکے شانتی سمرودھ میں سے ایک گھونٹ شانتی کا پیویں یہ پرارتھنا تب ہی سپھل سمجھنی چاہئے کہ ہم پرارتھنا کے پشچات ایسے شانت چت ہو جائیں کہ مانو ہم نے واستو میں شانتی کا گھونٹ پی لیا ہے۔

۷۔ اندریہ سپرش کے رشی دا کیوں میں جو گیان اندریوں کے نام دوہرائے گئے ہیں اس سے یہ سمجھنا چاہئے کہ ایک نام اندریہ کے گولک کا بودھک ہے اور دوسرا اندریہ کی شکتی کا اور جو پران شبد دوبارہ آیا ہے اس سے پانچ پران اور پانچ اُپ پران کا گرہن ہوتا ہے۔

۸۔ پرانوں اور اُپ پرانوں کی گننا یہ ہے۔

پرتھم پانچ پران:-

(۱) پران وایو جو ہردے میں رہکر مکھ سے اندر باہر آتا جاتا ہے

اور بھوجن آدمی کو اندر کھینچتا ہے۔

(۲) اپان وایُو جو گُدا میں رہتا اور مل مُوتر کو باہر نکالتا ہے

(۳) سمان وایُو جو نابھی میں رہتا اور جٹھر اگنی کی سہایتا سے کھان پان کے رس کو پھوک سے الگ کر دیتا ہے

(۴) اُدان وایُو جو کنٹھ میں رہتا اور پران کو باہر نکالتا ہے۔ بولنا تتھا گانا بھی اسی سے ہوتا ہے۔

(۵) ویان وایُو جو سرو تر شریر میں رہکر رسوں کو سب جگہ پہنچاتا۔ پسینا لاتا۔ اور رُدھر کو گھماتا ہے۔

دوتیہ پانچ اُپ پران:۔

(۱) ناگ وایُو جو ڈکار لاتا ہے۔

(۲) کُورم وایُو جس سے پلکوں کا جھپنا اور انگون کا سُکڑنا تتھا پھیلنا ہوتا ہے۔

(۳) کرکل وایُو جو چھینک لاتا اور بھوک لگاتا ہے۔

(۴) دیودتیہ وایُو جو جمھائی لاتا ہے۔

(۵) دھننجے وایُو جو جیوت اوستھا میں سمرن کراتا

اور پھر توپشچات شریر کو پھلاتا ہے۔

۹۔ اگھمرشن منتروں پر وچار کرنے سے گیات ہوگا کہ ایشور ہی سب جگت کا کرتا ہرتا اور سمپورن جیووں کے کرموں کا پھلداتا ہے۔ جب منشیہ اس پرکار ایشور کو نشچے جان لیتا ہے تب آدمی پاپ کرنے سے ڈرتا اور بچتا ہے۔ پس ان منتروں کا اگھمرشن نام ایک سارتھک نام ہے

۱۰۔ منسا پرکرما منتروں میں ایشور کو ادھی پتی راجہ کے النکار میں ورنن کیا گیا ہے اور منشیہ روپی پرجا کی دکھ نورتی اور سکھ ورِدھی کے لئے ایشور یہ سرشٹی روپی راجیہ کے پربندھ سمبندھی انیک پدارتھوں کا بھی وہاں ورنن ہے ارتھات جیسے سانسارک راجے۔

(۱) چور ڈاکو آدی دشٹوں اور راجیہ ورودھی پرشوں سے اپنے راجیہ اور پرجا کی جان و مال کی رکشا کے نمت انیک پرکار کے استر شستر اور سینا تتھا سیناپتی آدی رکشکوں اور

(۲) پرجا کی روگ نورتی کے لئے ویدوں اور اوشدھیوں

تتھا اوشدھالیوں اور یئنتروں کا پربندھ کیا کرتے ہیں ویسے ہی ان منتروں میں بتایا گیا ہے کہ ایشور منشیوں کی دُکھ نورِتی اور سُکھ ورِدھی کے لئے سمے سمے پر انیک پرکار کے اُپیوگی پدارتھ اُتپن کرتا رہتا ہے۔ مثلاً

(۱) منشیہ کا اگیان رُوپ اندھیرا دور کرنے کے لئے وید رُوپ سُوریہ

(۲) وید ورُدھ چلنے والے ناستکوں اور دُشٹوں کی کُسنگ روپ ہانی سے بچانے کے لئے وید ویتا گیانی پُرش۔

(۳) سرپ آدی وِشدھاری جیووں کے ڈسنے یا کاٹنے سے جو گھاؤ ہو جایا کرتے ہیں اُن سے شیگھر آروگیہ ہونے کے لئے جڑی بوٹی آدی اوشدھ۔

(۴) موسم برسات کے مچھر آدی سویم اُتپن دُکھدایک جیوون۔ ملیریا جیسی اشُدھ بُری ہواؤں کے دور کرنے اور شویت کُشٹ جیسے بھیانک روگوں سے بچنے اور آروگیہ ہونے کے لئے بجلی آندھی برشا آدی لابھدایک پدارتھوں کا ایشوریہ سرشٹی میں اُپستھت ہونا بتایا گیا ہے۔

۱۱-اسی پرکار ان منتروں کے اُترار دھ میں وِودھ پاپ روپ شترُوں سے بچانے کے لئے اِیشور کے نیائے آدی گُن بطور رکشک سینا کے اور دیوی سمپتّی گُن والے پُرش بطور ادھی پتی (سیناپتی) کے بتائے گئے ہیں

۱۲-اِن ہی منتروں کے پُورباردھ میں جو تین بھِن بھِن پدارتھ ورنن ہوئے ہیں ارتھات۔

(۱) اِیشور کے وشیشن (۲) جیوون کے ہانی کارک پدارتھ (۳) ہانی کارک پدارتھوں کی نورتی کے لئے اُپیوگی پدارتھ روپ بان۔ یے تینوں پدارتھ پرسپر وِرودھی ہیں۔ مثلاً پُوردِ کی دِشا والے منتر میں اگیان روپ اندھیرے کی شترُتی روپ کرنیں وِرودھی ہیں۔ اِیشور کا گیان سوروپ وشیشن بھی اگیان روپ اندھیرے کا وِرودھی ہے پُوردِشا بھی ایک پرکار سے اندھیرے کی وِرودھی ہے۔ کیونکہ اندھیرے کا ناش کرنے والا سُوریہ اسی دِشا سے اُدے ہوتا ہی

۱۳-پھر بانوں کو سُوریہ کی کرنوں کے سمان ورنن کرنا بھی ایک سُندر اُپما النکار ہے کیونکہ جیسے لمبے لمبے

اور نوکدار بان ہوتے ہیں ویسے ہی لمبی لمبی باریک کرنیں
ہوتی ہیں اور جیسے بانوں سے شترؤں کا پرہار ہوتا ہے۔
ویسے ہی کرنوں سے اندھیرے کا ناش ہوتا ہے۔ منساپرکرما
منتروں میں اِس پرکار کی رچنا ایک ادبھت رچنا ہے۔
اسی پرکار وشیش وچار کرنے سے پرکرما منتروں کے
ارتھ کی اور بھی اُتمتا پرگٹ ہوگی۔

## سندھیا وِدھی

۱۴۔ سب سے پہلے شاریرک اور مانسِک شُدّھی کرنی چاہئے
شریر کی شُدّھی کے لئے یدی ہو سکے تو پراتہ کال بستی سے
باہر کچھ دور نکل جائیں اور وہیں جنگل میں مل مُوتر تیاگ کر
کسی کوئیں یا ندی نالہ پر داتوں کرنے کے پشچات شریر کو
بھلے پرکار ملکر نہائیں اور آنکھوں پر جل چھڑکیں۔ یدی
باہر نہ جا سکیں تو گھر میں ہی شوچ آدی سے نبٹ کر سنان
کے پیچھے گایتری منتر پڑھ شکھا کو باندھیں تاکہ بال

اِدھر اُدھر بکھر کر من کو وِکشپت نہ کریں۔

۱۵۔ جب اس پرکار شریر کی شُدھی ہو چکے تو کسی ایکانت شُدھ ستھان میں بیٹھ کر من کو راگ دویش آدی دُوشت اور پت برتیوں سے یتن پُوروک ہٹا کر ایشور کے نیائے آدی گُنوں کے چنتن میں لگا دیں۔ اسی کا نام مانسِک شُدھی ہے۔ مانوُ دھرم شاستر کے ادھیائے ۵ شلوک ۱۰۹ میں بھی ایسی ہی شُدھی لکھی ہے۔ دیکھو:-

اَدبھیر گاترانی شُدھینتی منہ ستین
جل سے انگ شُدھ ہوتے ہیں من ستیہ سے

شُدھینتی۔ وِدیا تپو بھیام بھوتاتما
شُدھ ہوتا ہے وِدیا اور تپ سے جیو اتما

بُدھر گیانین شُدھینتی۔
بُدھی گیان سے شُدھ ہوتی ہے

۱۶۔ شاریرک شُدھی کی اپیکشا مانسک شُدھی ارتھات انتہ کرن کی شُدھی زیادہ ضروری ہے کیونکہ یہی پرمیشور کی

ل؎ کشٹ اُٹھا کر بھی دھرم انُشٹھان میں تتپر رہنا تپ کرنا کہاتا ہے

پراپتی کا مکھیہ سادھن ہے۔ یدی کبھی شریر کی شدھی نہ
ہو سکے تو ویسے ہی مانسک شدھی کرکے سندھیا کی جائے۔
۱۷۔ شاریرک اور مانسک شدھی کے پشچات سندھیوپاسن
کا سمے آتا ہے سو اس کے لئے سب سے پہلے آچمن منتر پڑھ کر
تین آچمن کریں ارتھات تین بار اتنا جل ہتھیلی میں لے کر
ہونٹھ لگا کر پیویں کہ گلے کے نیچے ہردے تک پہنچ جائے۔
اس سے کنٹھ میں کف اور پت کی نورتی ہوتی ہے۔
۱۸۔ اس کے پشچات منتر دوارا اندریہ سپرش کرکے
مدھما اور انامکا انگلیوں کے اگر بھاگ سے مارجن منتر
پڑھکر سر آدی انگوں پر جل چھڑکیں تاکہ آلسیہ دور
ہو کر پرانایام کرنے کے لئے سوستھ چت ہو جائیں۔
۱۹۔ مارجن کرنے کے پشچات پرانایام منتر پڑھکر پرانایام
اس پرکار کریں۔ پرتھم سانس کو بل پوروک باہر نکال کر
وہیں اتنی دیر ٹھہرائیں کہ پرانایام منتر کا من میں ایک بار
جاپ ہو جائے یاد رہے کہ یہ تب ہی ہو سکے گا کہ پرانایام

منتر کنٹھ ہو۔ اِسی پرکار سانس کو اندر کھینچ کر منتر جاپ کریں
یہ ایک پرانا یام ہوا۔ ایسے کم سے کم تین پرانا یام کرنے چاہئیں
جب ابھیاس کرتے کرتے ایک سانس میں ایک بار جاپ
سہج سے ہونے لگے تب دو جاپ کا ابھیاس کریں اور پھر
تین کا۔ اِس سے ادھک بھی ابھیاس کیا جاسکتا ہے
پرنتو جتنا سُگمتا سے ہو سکے اُتنا ہی ابھیاس بڑھانا چاہئے
نہیں تو روگ گرست ہونے کا بھے رہیگا۔

۲۰۔ وِدھی پُورو ک پرانا یام کرنے سے شاریرک اشُدھی
کا ناش ہو کر گیان کا پرکاش ہوتا ہے۔ جیسے سونا آدی
دھاتو اگنی میں تپانے سے شُدھ ہو جاتی ہے ویسے ہی
پرانا یام کرنے سے من آدی اِندریاں نرمل ہو جاتی ہیں

۲۱۔ پرانا یام کے اُپرانت اگھمرشن منسا پرکرمن۔
اُپستھان آدی منتروں سے پرمیشور کی اُپاسنا کریں
اور انت میں اس ساری کارروائی کو ایشور سمرپن کر کے
نمسکار منتر دوارا ایشور کو پرنام کریں۔

(ستیارتھ پرکاش سمُلاس ۳)

یوگ درشن سادھن پاد سوتر ۲۸

۲۴- یہانتک سندھیا ودھی لکھ کر اب آگے سندھیا منتر اور اُن کے ارتھ لکھے جائینگے پرنتو اِس سے پہلے پرمیشور کے ریج نام اوم کا ارتھ لکھا جاتا ہے۔

# اوم کا ارتھ

اوم پرمیشور کا سروتم نام ہے کیونکہ اِس ایک نام میں پرمیشور کے انیک نام آجاتے ہیں چنانچہ یہاں سنکشیپ سے اوم کی تین ماتراؤں کے کیول تین تین ارتھ درشانت ماتر لکھے جاتے ہیں۔

اکار سے (۱) وراٹ ارتھات جگت اُتپادک جگت پرکاشک (۲) اگنی ارتھات گیان سوروپ اور سروتر پراپت (۳) وِشو ارتھات سرو جگت کا پرویش ستھان تتھا سروجگت میں پرِوشٹ۔

اُکار سے (۱) ہرنیہ گربھ ارتھات سوریہ آدی تیجسوان لوک جسکے گربھ میں ہیں تتھا تیجوان لوکوں کا رچنا تپن کرنیوالا ہے

(۲) وایو ارتھات اننت بل یکت اور جگد ادھار
(۳) تیجس ارتھات پرکاش سوروپ اور جگت پرکاشک
مکار سے (۱) ایشور ارتھات سروشکتیمان جگت
پتی اور نیاء کاری۔
(۲) آدتیہ ارتھات ناش رہت۔
(۳) پراگیہ ارتھات گیان سوروپ اور سروگیہ۔
ان ارتھوں کا گرہن ہوتا ہے۔
۴۳۔ اُکار ماترا کے ارتھ ہیں جو ہرنیہ شبد کا ارتھ
تیجوان لوک کیا گیا ہے اسمیں یہ دو پرمان ہیں۔
(۱) جیوتی وئی ہرنیم (شت پتھ ہے) ارتھ جیوتی
ہی ہرنیہ ہے۔
(۲) یشو وئی ہرنیم (ائیترے ہے) ارتھ یش ہی ہرنیہ ہے
چونکہ جیوتی اور یش دونوں تیج اتھوا تیجوان پدارتھ
کے واچک ہیں اس لئے ہرنیہ شبد کا تیجوان ارتھ ٹھیک ہے
۴۴۔ یدی کوئی پوچھے کہ ادم شبد کی تین ماتراؤں سے

جو تین تین کا ارتھ اوپر لکھے ہیں انہیں پرمان کیا ہے تو
اس کا اتر یہ ہے کہ جیسے سمپورن ویدک ودیا ایشور سے
پراپت ہوئی ہے ویسے ہی سمپورن ویدک شبد اور انکے
ارتھ ایشور نے وید دوارا بتائے ہیں۔

۲۵- اب آگے دو پرارتھنا بھجن لکھے جاتے ہیں:-

## راگنی بھیروی — پراتہ کال کی پرارتھنا — تال چنچل

اپنی اپاسنا آپ ہی جاپ
شکشا ہماری تمہارے آدھین ہے
پریتی کی ریتی بتا دیجے ہم کو
جیونی کا سندر یہ دیکھوں تمہارا
تمہارے گن کی نہیں گنتی سیما
تن کی تپت اور من کی آہت کو
کریں تیری آگیا کا پالن سدا ہم
پرتھا جاتا ہے جنم جنکا بھجن بن
انہیں رس کی ورشا دو ہاں کیوں نہ

سکھا دو پربھو پوجا کی ودھی آپ
ہیں ہم بال بدھی تم ہو گیانی باپ
کہ جیسے ودھ سیوں تمہارا ملاپ
کریں ملکے تم سے نہیں ورتا الاپ
نہیں تیری کرنا کا کوئی تول ماپ
مٹا دو مٹا دو پربھو تینوں تاپ
کہ کر نہ سکیں ہم کبھی کوئی پاپ
وہ چلتے کرینگے جہاں پنہچا تاپ
جہاں تیرا ہووے منوہر الاپ

# راگنی سانیکال کی پرارتھنا سوہنی

ہے دیا مے ہم سبھوں کو شدھتائی دیجئے
دور کر کے ہر برائی کو بھلائی دیجئے (۱)
ایسی کرپا اور انگرہ ہم پہ ہو پرماتما
ہوں سمندھی متر پیارے سب کے سب دھرماتما (۲)
ہو اُجالا سب کے من میں گیان کے پرکاش سے
اور اندھیرا دور سارا ہو اودیا ناش سے (۳)
کھوٹے کرموں سے بچیں سب تیرے گن گاویں سبھی
چھوٹ جاویں دکھ سارے سکھ سدا پاویں سبھی (۴)
ساری ودیاؤں کو سیکھیں گیان سے بھرپور ہوں
شبھ کرم میں ہوویں تتپر دُشٹ گن سب دور ہوں (۵)
یگیہ ہون سے ہو سگندھت اپنا بھارت دیش لیش
وایو جل سکھدائی ہوویں جائیں مٹ سارے کلیش (۶)
وید کے پرچار میں ہوویں سبھی پرشارتھی

ہووے آپس میں پریتی اور نہیں پرپار تھی (۷)
لوبھی اور کامی کرودھی کوئی بھی ہم میں نہ ہو
سب دَیتنوں سے بچیں اور چھوڑ دیویں موہ کو (۸)
اچھی سنگت میں رہیں اور وید مارگ پہ چلیں
تیرتھ ہو ویں اُپاسک اور کو کرموں سے بچیں (۹)
کیجئے کیول کا ہردے شُدھ اپنے گیان سے
مان بھگتوں میں بڑھاؤ سب کا بھگتی دان سے (۱۰)

# راگ اُپدیش کا بھجن بلاول

ٹیک پُورن یوگی یا بدھ من کو لگاوے
جا بدھ نٹنی چڑھت بانس پر نٹوا ڈھول بجاوے
گاوے بجاوے رجھاوے سبھن کو سُرت بانس پہ لاوے
سر دھر گاگر چلی پنہاری گاگر ڈگن نہ پاوے
باٹ چلنتی بات کرت ہے سُرت گاگر سو لاوے۔
پورن جوگی

# سندھیا منتر

## آچمن منتر

۱۔ اوم شنو دیوی
پرماتما کلیانکاری ہمکو پرکاش سوروپ

ربھشٹیہ آپو بھونتو پیتیے
منوانچھت سکھ سرو ویاپک ہو پراپتی کیلیے

شنیو ربھسروینتو نہ (یجو ۳۶ ۱۲)
شانتی بھلے پرکار برساوے ہمپر

ارتھ۔ پرکاش سوروپ سرو ویاپک پرماتما منوانچھت سکھ کی پراپتی کے لئے ہمکو کلیانکاری ہو اور شانتی کی ورشا ہم پر بھلے پرکار برساوے ۔

## اندریہ سپرش منتر

۲۔(۱) اوم واک واک
پرماتما بانی جیبھا

(۲) اوم پرانہ پرانہ
پرماتما پران پھیپھڑہ

(۳) اوم چکشوہ چکشوہ
پرماتما درشٹی آنکھ

(۴) اوم شروترم شروترم
پرماتما شروَن کان

(۵) اوم ہردَیم (۶) اوم نابھی
پرماتما ہردے پرماتما نابھی

(۷) اوم شِرہ (۸) اوم کنٹھہ
پرماتما سر پرماتما کنٹھ

(۹) اوم باہُوبھیام یشو بلم
پرماتما دونوں باہیں یش بل

(۱۰) اوم کرتل کرپرشٹھے
پرماتما ہاتھ تلی ہاتھ پیٹھ

ارتھ — ہے پرماتمن! میری بانی اور جیبھا کو

میرے پران اور پھیپھڑوں کو۔ میری درِشٹی اور آنکھوں کو۔ میرے شروَن اور کانوں کو۔ میری نابھی ارتھات اُتپادک شکتی کو۔ میرے ہِردے کنٹھ سر بھجا اور ہاتھ کو یش اور بل دو۔ ارتھات ہمارے سب انگوں کو بلوان کر۔ تاکہ ہم اُن سے دھرم یُکت کام کرتے ہُوئے یش کو پراپت ہوں ؛؛

سُوچنا۔ اِن دس رِشی واکیوں کے پڑھتے میں جس جس انگ کا جس جس کرم سے نام آئے اُسکو اُسی کرم سے چھُوتے جائیں تاکہ برابر تمنا کے سمیے ہمارا دھیان دیش کر اُنہیں انگوں کی طرف رہے اور یہ بات ہمارے من میں درِڑھ ہو جائے کہ ہم نے اُن انگوں سے دھرم انوکُول کام لینا ہے ؛

## آگھمارجن منتر

۴۳-(۱) اوم بھُوہ پُناتُ شِرسی

پرماتما پران پرد پوتِر کرے سر کو

(۲) اوم چکشوہ پناتُ نیترایوہ
پرماتما دُکھ بھنجن پوتر کرے نیتروں کو

(۳) اوم سوہ پناتُ کنٹھے
پرماتما سُکھ سوروپ پوتر کرے کنٹھ کو

(۴) اوم مہہ پناتُ ہردیے
پرماتما مہان ایشور پوتر کرے ہردے کو

(۵) اوم جنہ پناتُ نابھیام
پرماتما اُتپادک پوتر کرے نابھی کو

(۶) اوم تپہ پناتُ پادیوہ
پرماتما دنڈ داتا پوتر کرے پاؤں کو

(۷) اوم ستیم پناتُ پُنہ شرسی
پرماتما ستیہ سوروپ پوتر کرے پھر سر کو

(۸) اوم کھم برہم پناتُ سروتر
پرماتما سرو ویاپک سب سے بڑا پوتر کرے سب کو

ارتھ (۱) ہے پران پرد پرماتما! ہمارے سر کو

کو پوِتّر کر (۲) ہے ڈکھ بھنجن پرماتما! ہماری آنکھوں
کو پوِتّر کر (۳) ہے شکھ سوروپ پرماتما! ہمارے
کنٹھ کو پوِتّر کر (۴) ہے مہان پرماتما! ہمارے ہردے
کو پوِتّر کر (۵) ہے جگت پتا پرماتما! ہماری نابھی کو
پوِتّر کر (۶) ہے دنڈ داتا پرماتما! ہمارے پاؤں کو پوِتّر کر
(۷) ہے ستیہ سوروپ پرماتما! بار بار ہمارے سر کو
پوِتّر کر (۸) ہے سرو ویاپک سب سے بڑے پرماتما!
ہمارے سب انگوں کو پوِتّر کر ॥

سوچنا ۔ یہ آٹھ منتر شریر کے انگوں پر
جل چھڑکنے کے لئے ہیں سو منتر پڑھتے سمے جس جس
انگ کا نام آئے اسپر بدھیا اور انامیکا انگلیوں سے
جل چھڑکتے جائیں جس سے آلسیہ دور ہوتا ہے ॥

۴ ۔ پھر اگلے سات منتروں سے پرانایام کریں :۔

## پرانایام منتر

(۱) اوم بھوہ (۲) اوم بھوَہ (۳) اوم سوہ

(۴) اوم مہہ (۵) اوم جنہ (۶) اوم تپہ

(۷) اوم ستیم

## تین اگھمرشن منتر

۵-(۱) اوم رتنچ ستیچا بھی

پرماتما وید-اور پرکرتی-اور-پورن

دھا تپسو دھیجایت

پرکاشمان-سامرتھ بھلے پرکار-پرکاشت ہوئی اُسی سے

راتریہ جایت تتہ سمدرو

پرلے اُتپن ہوئی اسی سے میگھ منڈل

ارنوہ - (رگوید اشٹک ۸ ادھیائے ۸ ورگ ۴۸ منتر ۱)

سمندر

ارتھ - پورن پرکاشمان پرماتما کے سامرتھ سے وید اور پرکرتی بھلے پرکار پرکاشت ہوئی اور اُسی سامرتھ سے پرلے اُتپن ہوئی - اسی سے

میگھ منڈل اور پرتھوی کا سمندر بنا ॥

سوچنا - اس منتر میں مجملاً جگت کی اُتپتی اور
پرلے کا ورنن ہوا ہے ॥

۶ - (۲) اوم سمدرا درنوا
پرماتما میگھ منڈل سمندر

ودھی سموتسرو اجایت ॥
پیچھے کال وبھاگ اُتپن ہوا

اہو راترانی ودّدھد وشوسیہ
دن رات بنائے سمپورن جگت

مشتو وشی (الیضاً منتر ۲)
سہج سبھاؤ سے وش میں رکھنے والا

ارتھ - سمپورن جگت کو وش میں رکھنے
والے پرماتما کے سہج سبھاؤ سے میگھ منڈل اور
سمندر بننے کے پشچات دن اور رات بنکر
کال وبھاگ ہوا ॥

## ۷ - (۴) اوم شوریا چندر مسو

پرماتما سوریہ چندر دونوں کو

دھاتا یتھا پوروم کلپیت پرتھوی

جگت دھرتا جیسے پہلے رچا پرکاشمان لوک

پرتھوی انترکش متھو سوہ ۵

پرکاش رہت لوک - اور مدھیہ آکاش بھی لوک لوکانتر

(رگوید اشٹک ۸ - ادھیاۓ ۸ ورگ ۴۸ منتر ۳)

ارتھ - جگت دھرتا ارتھات دھارن پوشن کرتا

پرماتما نے سوریہ اور چاند کو پرکاشوان اور

پرکاش رہت لوکوں کو - اِن کے مدھیستھ آکاش کو

تتھا انیہ لوک لوکانتروں کو رچا ۵

سوچنا - (۱) تینوں اگھمرشن منتروں کا بھاوارتھ

یہ ہے کہ سدا اسرشٹی کے آدہیں جگت دھرتا

ایشور کے سامرتھ اور سہج سبھاؤ سے

جگت اُتپن ہو کر اگلی آدی چار رشیوں کے دوارا

رگ آدی چار ویدوں کا پرکاشن ہُوا کرتا ہے اور پھر
پرلے بھی اُسی ایشور کے سامرتھ سے ہُوا کرتی ہے
بار بار سرشٹی کرتے ہیں ایشور کا تات پریہ کیوں
جیووں کے پاپ پنیہ کا پھل بھُگانا ہے جو اُسکے
سبھاؤ سے ہی ہوتا رہتا ہے۔ کسی وشیش
پریوجن کی آوشیکتا اُسکو نہیں ہوتی۔ یہ بات سوچ
کر کہ پرمیشور اپنی انتریامتا سے سب کے پاپ
پنیوں کو نتیاوت دیکھتا ہُوا اُن کا پھل ٹھیک ٹھیک
نیائے دھرم سے دیتا ہے ہم کو چاہیئے کہ من بچن کرم
سے بھی کسی پرکار کا پاپ نہ کریں ✤

(۲) اگھمرشن منتر پڑھنے کے پیچھے شنّو دیوی
اتی آچمن منتر ایک بار پڑھ کر تین آچمن لیں اور
پھر نیچے لکھے چھ منسا پرکرما منتروں کے انوسار
ایشور کو سب دِشاؤں میں دیاپک اور رکشک جان
نربھئے ہو کر ایشور اُپاسنا میں لگیں ✤

## چھٹا منسا پر کرما منتر

۸-(۱) اوم پراچی دِگ گنی

پرماتما پوروَ دشا - گیان سوروپ

ردھی پتیہ استو رکشتا دِتیا

جگت پتی اندھیرا رکشک - کرن

اِشوَہ - تے بھیو نمو دھی پتیبھیو

بان اُن کے لئے نمسکار پتیوں کے لئے

نمو رکش تریبھیو نم اِشوبھیو

نمسکار رکشکوں کے لئے نمسکار . بانوں کیلئے

نم اے بھیو استُ - یو سمان

نمسکار ان کے لئے ہو جو ہم سے

دوشٹی یم دیَم دوِشمس تم

دویش کرتا ہے جس سے ہم دویش کرتے ہیں اُسکو

وو جمبھے ودھمہ

اِنکے سپرد کرتے ہیں

(اتھروید کانڈ ۳ انوواک ۵ ورگ ۲۷ منترا)

ارتھ - پورو اتھوا جس اور اپنا مُکھ ہو اُس اور (اگنی) اگیان سوروپ پرماتما روپی راجہ اگیان روپی اندھیرے سے شترتی روپی کرن سمان بانوں دوارا ہماری رکشا کرنیوالا ہے - اُن کے لیئے ارتھات پوروکت شترتی روپی بانوں کے لیئے ہمارا ستکار ہو۔ ایشور کے بنائے آدی گُن روپ پتیوں کے لیئے ستکار ہو۔ ایشور کے دیا یکتا اور سرو گیتا آدی گُن روپی رکشکوں کے لیئے ستکار ہو پوروکت بانوں کے لیئے ستکار ہو (یہ تاکیدی فقرہ ہے) اور ان کے لیئے بار بار ستکار ہو جو دشٹ پُرش ہم سے

ا سندھیا کرنے کے سمے مُکھ اُس طرف کر کے بیٹھنا چاہیئے جس طرف کی بابت ہو
۲ شترتیوں کا ستکار یہی ہے کہ اُن کا پٹھن پاٹھن کرتے ہوئے ان کے انوکول چلیں چلائیں ۵
۳ بنائے آدی گُنوں کا ستکار یہی ہے کہ ہم اُن گُنوں کے انوسار چلیں چلائیں
۴ ارتھات ایشور کو سرو دیاپک اور سرو انتریامی جانکر مانسک پاپ کرنے سے بھی ڈریں ۵
۵ ارتھات منتر کے دوسرے بھاگ میں ورنت گُنوں کیلئے ستکار ہو ۵

سے دویش کرتا ہے یا جس سے ہم دویش کرتے ہیں اسکو ان[1] کے سپرد کرتے ہیں تاکہ وشسٹ جن اپنے کرموں کا یتھاوت پھل پاکر شدھ ہو جائیں اور پھر ہم سب پریم پرتی سے ملتے ملاتے رہیں ۔

۹ - (۲) اوم دکشنا دگندرو

پرماتما دکشن (دکھن) دشا - اندر

دھی پتی ستر شچی راجی رکشتا

راجہ ترچھی چلنے والی پنکتی رکشک

پتر انشو ۔ تیبھیو نمو دھی پتیبھیو

گیانی پرش بان ان کیلئے ستکار پتیوں کیلئے

نمو رکشتر بھیو نم اشبھیو

ستکار رکشکوں کے لئے ستکار بانوں کیلئے

نم اسے بھیو استو - یو سمان

ستکار ان کے لئے ہو جو ہم سے

[1] ارتھات نیائے آدی ایشور کے گنوں کے سپرد کرتے ہیں ۔

دوشٹی ہم وِیَم دوِشمس تم

دویش کرتا ہے جس سے ہم دویش کرتے ہیں اُسکو

وو جمبھے دَدھمہ (ایضاً منتر ۲)

اِن کے سپرد کرتے ہیں

ارتھ - دکھن اتھوا دہنی طرف (اندر) پرم

اَیشورِیہ وان پرماتما روپی راجہ تم جیسے ارتھات وید

ورُدھ چلنے والے دُشٹ جنوں کے کُسنگ روپی

ہانی سے گیانی پُرشوں کے سنیہ اُپدیش روپ بانوں

دوارا ہماری رکشا کرنے والا ہے۔ اُن کے لئے ہمارا

ستکار ہو (شیش پوروت)

۱۰ - (۳) اودھم پرتیچی دِگ ورُنو

پرماتما پشچم دِشا سروتم بھجنیہ

ودھی پتیہ پرداکو رکشتا شوہ

جگت پتی وشدھاری رکشک۔ ان۔ بان

تیبھیو نمو ودھی پتیبھیو نمو رکشتر بھیو نم

